# ذکرِ میر

نی حضرت میر تقی میر کی خود نوشت سوانح عمری )

مرتبۂ

مولوی عبدالحق صاحب بی۔اے ( علیگ )

---

سنہ ۱۹۲۸ ع

انجمن اُردو پریس - اورنگ آباد (دکن)

بع اول ایک ہزار

# فہرستِ مضامین

# مقدمہ

میر تقی میر اردو کے ان چند مسلم اساتذہ میں سے ہیں جن پر اردو ادب کو ہمیشہ ناز رہے گا - اہل ذوق میر صاحب کے کلام کو سر اور آنکھوں سے لگاتے ہیں اور پڑھ پڑھ کر سر دھنتے ہیں - جب تک یہ زبان دنیا میں قائم ہے یہ ذوق کبھی کم نہ ہوگا - میر صاحب خود بھی اسے سمجھتے تھے، کیا کہہ گئے ہیں —

جانے کا نہیں شور سخن کا مرے ہرگز
تا حشر جہاں میں مرا دیوان رہے گا

یہ محض شاعرانہ تعلی نہیں، حقیقت حال ہے جس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا —

اردو ادب کے شائقین میں کون ایسا ہوگا جو اس باکمال شاعر کے حالات سننے کا مشتاق نہ ہوگا، جس نے اردو شاعری کو (غزل کی حیثیت سے) انتہائے کمال تک پہنچا دیا تھا اور جس کے بعد اُسے پھر یہ رتبہ کبھی نصیب نہ ہوا - پھر حالات خود اس کے اپنے لکھے ہوئے - آپ بیتی میں جو مزہ ہے وہ جگ بیتی (تاریخ) میں کہاں - مورخ ہزار بے لاگ ہو اور تحقیق و تلاش میں سر مارے، آپ بیتی کے لکھنے والے کو نہیں پہنچ سکتا - بعض اوقات اس کے ایک بےساختہ جملے سے وہ اسرار حل ہوجاتے ہیں جو مدتوں تاریخوں کی ورق گردانی کے بعد بھی میسر نہیں ہوتے - اگر ہر شخص جس نے دنیا دیکھی بھالی ہے اور کچھہ کیا بھی ہے اپنی بیتی آپ لکھہ جایا کرے تو ادب کے خزانے میں یہ جواہرات انمول ہوں۔

ذکر میر ایسا ہی انمول موتی ہے —

اردو میں شعرا کے تذکروں کی کچھ کمی نہیں، اور کونسا تذکرہ ہے جس نے میر صاحب کا ذکر نہ کیا ہو اور ان کی تعریف کے پل نہ باندھے ہوں مگر حالات کے نام سے وہی چند باتیں ہیں جن سے نہ دل سیر ہوتا ہے اور نہ تحقیق کی پیاس بجھتی ہے۔ بعض ان میں سے میر صاحب کے ہم عصر اور جان پہچان والے بھی ہیں اور بعض ان کے معتقد بھی، لیکن وہ کلام کی تعریف کو حالات کی تحقیق پر زیادہ ترجیح دیتے ہیں۔ ان کے خیال سے یہ ہے بھی صحیح؛ آدمی فانی ہے کلام باقی ہے۔ مگر کلام کو آدمی سے جو تعلق ہے وہ کیونکر جدا ہوسکتا ہے یہی وجہ ہے کہ میر صاحب کے متعلق بہت سی سنی سنائی، غلط سلط روایتیں چلی آتی ہیں جن کے پرکھنے کی کوئی کسوٹی نہ تھی۔ اب ذکر میر کی بدولت بہت سی باتیں جو اندھیرے میں تھیں اُجالے میں آگئیں —

جیسا کہ اُس زمانے میں رواج تھا، میر صاحب نے یہ کتاب فارسی میں لکھی ہے۔ ان کا تذکرہ نکات الشعرا بھی فارسی ہی میں ہے، لیکن ذکر میر کی زبان زیادہ رنگین، شیریں اور فصیح ہے، کہیں کہیں مسجع اور مقفیٰ ہوگئی ہے مگر سادگی اور بے ساختہ پن اس کا اصلی حسن ہے جو شروع سے آخر تک جلوہ نما ہے۔ جگہ جگہ اپنے والد اور دوسرے بزرگوں کے قول یا ان کی پند و موعظۃ یا گفتگو جو سراسر حقانیت اور اخلاق سے مملو ہے ایسی پاکیزہ زبان میں اور ایسے موثر طریقے سے بیان کی ہے کہ کتاب میں خاص لطف پیدا ہوگیا ہے —

میر صاحب کو (جیسا کہ کتاب کے پڑھنے سے معلوم ہوگا) لڑکپن ہی میں یتیمی کا داغ سہنا پڑا اور ظالم پیٹ انہیں وطن سے دلی کھینچ لایا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب کہ سلطنت مغلیہ کے اقبال کا آفتاب گہنا رہا تھا۔ اور عقل و ہمت اور اخلاق و استقلال اہل ملک سے رخصت ہو چکے تھے —

"دہلی اگرچہ ہندوستان کی جان اور سلطنت مغلیہ کی راجدھانی

تھی مگر ہر طرف سے آفات کا نشانہ تھی - اس کی حالت اُس عورت کی سی تھی جو بیوہ تو نہیں پر بیواؤں سے کہیں دکھیاری ہے - الوالعزم تیمور اور بابر کی اولاد اُن کے مشہور آفاق تخت پر بے جان تصویر کی طرح دھری تھی ؛ اقبال جواب دے چکا تھا ' ادبار و انحطاط کے سامان ہوچکے تھے اور سیاہ رو زوال گردو پیش منڈلا رہا تھا؛ بادشاہ سلامت دست نگر اور امیر اُمرا مضمحل اور پریشان تھے - سب سے اول نادر شاہ کا حملہ ہوا حملہ کیا تھا خدا کا قہر تھا - نادر کی بے پناہ تلوار اور اس کے سپاہیوں کی ہوس ناک غارت گری نے دلی کو نوچ کھسوٹ کے ویران و برباد کردیا تھا -ابھی یہ کچھہ سنبھلنے ہی پائی تھی کہ چند سال بعد احمد شاہ درانی کی چڑھائی ہوی ؛ پھر مرہٹوں ' جاٹوں ' رھیلوں نے وہ اودھم مچائی کہ رہی سہی بات بھی جاتی رہی - غرض ہر طرف خود غرضی ' خانہ جنگی ' طوائف الملوکی اور ابتری کا منظر نظر آتا تھا - یہ حالات میر صاحب نے اپنی آنکھوں دیکھے اور دیکھے ہی نہیں' اُن کے چر کے سہے اور ان انقلابات کی بدولت نا کام شاعر کی قسمت کی طرح ٹھوکریں کھا تے پھرے - یہ دلی کے اقبال کی شام تھی جس کی سحراب تک طلوع نہیں ہوی'' *——

میر صاحب نے ان تباہیوں اور بربادیوں اور آپس کی خانہ جنگیوں اور خود غرضیوں کے منظر اپنی آنکھوں دیکھے ' ان میں شریک رہے ' ان کے زخم کھاے اور پھر انھوں اپنی اس آپ بیتی میں ایسے پر درد الفاظ میں بیان کیا ہے کہ آنکھوں کے سامنے اپنے اعمال کا نقشہ پھر جاتا ہے - میر صاحب نے ان تمام واقعات اور حالات کو بڑی صحت اور خوبی سے لکھا ہے اور اُس زمانے کی تاریخ کے لئے یہ کتاب بھی ایک حیثیت رکھتی ہے - بعض مقامات پر وہ مورخ کی حیثیت سے راے بھی دیتے ہیں - مثلاً پانی پت کی آخری جنگ میں مرہٹوں کے طریقۂ جنگ کے متعلق فرما تے ہیں " حقیقت ہر دو لشکر آنکہ اگر دکھنیاں بجنگ گریز کہ

* مقدمہ انتخاب کلام میر از راقم ——

طور قدیم آنہا بود می جنگیدند ' اغلب کہ غالب می گردیدند "
ہم اس جگہ تاریخی حالات و واقعات پر کچھ لکھنا نہیں چاہتے ' جن لوگوں کو مغلیہ سلطنت کے آخری ایام کی تاریخ کا شوق ہے اُن کے لئے یہ حصہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا - یہاں ہم صرف یہ دیکھنا چاہتے ہیں کہ اس کتاب سے ہمیں میر صاحب کی زندگی کے متعلق کیا کیا نئی باتیں معلوم ہوتی ہیں اور کون کون سی غلط فہمیاں رفع ہوتی ہیں —

۱ - آب حیات میں نیز گلزار ابراہیمی میں میر صاحب کے والد کا نام میر عبداللہ لکھا ہے - میر صاحب اس کتاب میں ہر جگہ میر علی متقی لکھتے ہیں اور کہیں ایک مقام پر بھی میر عبداللہ نہیں آیا - والد کی عادات و خصائل ' اشغال و افکار ' اخلاق و اطوار کو بڑی خوبی سے لکھا ہے اور سب کچھ بےکم و کاست بیان کر دیا ہے - چنانچہ ان کا ذکر کرتے کرتے لکھتے ہیں " جوان صالحے عاشق پیشہ بود ' دل گرمی داشت بخطاب علی متقی امتیاز یافت " - اس جملے میں خطاب کے لفظ سے کچھ شبہ پیدا ہوتا ہے کہ شاید اصلی نام کچھ اور ہو - ساری کتاب میں کہیں اس کا اشارہ تک نہیں کہ سوائے اس کے اُن کا کوئی اور نام بھی تھا' جہاں کہیں انہوں نے والد کا ذکر کیا ہے تو علی متقی یا درویش کے نام سے کیا ہے - سید امان اللہ میر صاحب کے والد کے مرید خاص تھے - اور گھر بار چھوڑکر مرشد ہی کے قدموں میں آ پڑے تھے - میر صاحب کے بچپن کا زمانہ انہیں کے پاس گزرا ' وہ انہیں ہر جگہ عم بزرگوار لکھتے ہیں - وہ ایک درویش سے ملنے جاتے ہیں ' میر صاحب بھی ان کے ساتھ ہیں - درویش پوچھتا ہے کہ یہ کس کا لڑکا ہے - سید امان اللہ جواب دیتے ہیں " فرزند علی متقی " - اس طرح باپ کے مرنے کے بعد جب پہلی بار دلی گئے اور خواجہ محمد باسط نے انہیں نواب صمصام الدولہ امیر الامرا کے ہاں پیش کیا اور امیرالامرا نے دریافت کیا کہ یہ کس کا لڑکا ہے تو وہاں بھی یہی نام بتایا

اور وہ فوراً پہچان گئے - اُن کے والد کا ایک پیر بھائی ایک مدت کے بعد اُن سے ملنے آتا ہے، وہ پوچھتے ہیں کہ کیسا آنا ہوا تو وہ کہتا ہے کہ پیر میرے خواب میں آے اور فرمانے لگے "... اما یکبار برخوردن تو باعلی متقی ضرور" - غرض ان کے والد کا نام کتاب میں بارہا آیا ہے، میر صاحب کی زبان سے ہو یا کسی دوسرے کی زبان سے، لیکن ہر جگہ علی متقی ہی لکھا ہے - اس سے وثوق ہوتا ہے کہ اصلی نام یہی تھا —

۲ - بعض لوگوں نے اُن کی سیادت میں بھی شبہ کیا ہے جس کا ذکر آب حیات میں مذکور ہے - آزاد نے یہ قصہ تذکرہ شورش (غلام حسین) سے نقل کیا ہے جس نے سب سے پہلے یہ افترا باندھا ہے - لیکن میر صاحب نے اس کتاب میں ہر مقام پر اپنے والد کے نام کے ساتھ "میر" کا لفظ لکھا ہے اور اپنے والد اور دوسروں کی زبانی اپنا نام بھی میر محمد تقی لکھتے ہیں - یہ محض غلط ہے کہ جب انھوں نے میر تخلص کیا تو اُن کے والد نے منع کیا کہ ایسا نہ کرو، ایک دن خواہ مخواہ سید ہوجاؤ گے - والد کی وفات کے وقت اُن کی عمر دس گیارہ سال سے زیادہ نہ تھی، اس وقت نہ شعر کہتے تھے اور نہ شعر گوئی کا خیال تھا - شعر کا ذوق دلی میں آکر پیدا ہوا - یہیں انھوں نے تحصیل علم کی، یہیں شعر کہنا سیکھا اور یہیں اُن کے کلام کو شہرت و قبولیت حاصل ہوئی اور آخر دم تک دلی ہی کو یاد کرتے رہے —

۳ - یہ ممکن نہیں کہ میر صاحب کا ذکر ہو اور خان آرزو (سراج الدین علی خاں) کا نام نہ آے - خان آرزو فارسی کے بڑے اُستاد اور محقق اور شاعر تھے، کبھی کبھی ریختے میں بھی کچھ کہہ لیتے تھے - آزاد نے لکھا ہے کہ میر صاحب پہلی بیوی سے تھے اور جب وہ مرگئیں تو اُن کے والد نے خان آرزو کی ہمشیرہ سے شادی کی - لیکن میر صاحب کے بیان سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُن کے بڑے بھائی خان آرزو کے حقیقی بھانجے تھے اور میرصاحب

اور ان کے چھوٹے بھائی دوسری بیوی سے تھے - اس سے ظاہر ہے کہ میر علی متقی کی پہلی بیوی خان آرزو کی بہن تھیں - بہر حال اس میں شک نہیں کہ خان آرزو میر صاحب کے سوتیلے ماموں ہوتے ہیں - تمام تذکروں میں یہ لکھا ہے کہ انھوں نے باپ کے مرنے کے بعد خان آرزو ہی کی آغوش شفقت میں پرورش پائی اور انھیں کے فیض تربیت سے علمی استعداد اور شاعری کا ذوق حاصل کیا - جب میر صاحب کا تذکرہ نکات الشعرا * چھپ کر شایع ہوا تو اس بیان پر تصدیق کی مہر لگ گئی - اس کتاب میں میر صاحب نے خان آرزو کا بڑے ادب سے ذکر کیا ہے اور اُن کے کمال اور سخن فہمی کی بیحد تعریف کی ہے اور مرزا معز (فطرت ' موسوی خاں ) کے حال میں انھیں " اُستاد و پیر و مرشد بندہ " لکھا ہے - ان شواهد کو دیکھتے ہوے آزاد کا یہ قول نہایت نا گوار گزرتا ہے کہ " خاں صاحب حنفی مذهب تھے میر صاحب شیعہ ' اس پر نازک مزاجی غضب ! غرض کسی مسئلے پر بگڑ کر الگ ہوگئے † " قیاس یہی ہوا کہ یہ بھی آزاد کا ایک چٹکلا ہے جو حسب عادت لطف داستان اور رنگینیء بیان کی خاطر لکھہ گئے ہیں - لیکن جب یہ کتاب ( ذکر میر ) ہماری نظر سے گزری تو معلوم ہوا کہ آزاد بڑی پتے کی بات لکھہ گئے ہیں - میر صاحب خان آرزو کے دل آزار برتاؤ اور بے مروتی کے نہایت شاکی ہیں - ایک تو لڑکپن اور ناتجربہ کاری ' دوسرے یتیمی کا تازہ تازہ داغ ' پھر غریب الوطنی اور بے روزگاری ' اُس پر بے مروت بھائی اور سنگ دل ماموں کا یہ سلوک ' میر صاحب کی زندگی تلخ ہوگئی - غیور تو وہ بچپن ہی سے تھے ' جیسا کہ خود اُن کے والد ‡ نے اس کا اعتراف کیا ہے ' اُن کے دل پر اس کا ایسا اثر ہوا کہ نوبت جنون تک پہنچ گئی —

---

* یہ تذکرہ انجمن ترقی اُردو کی طرف سے شایع ہوچکا ہے

† آب حیات ' تذکرۂ میر

‡ دیکھو صفحہ ٥٩—

اب قابل غور یہ ہے کہ میر صاحب کے ان دو بیانات میں اس قدر تفاوت اور تضاد کیوں ہے حالانکہ نکات الشعرا بھی دلی ہی میں لکھا گیا اور ذکر میر بھی وہیں شروع کی اور سوائے آخر کے کچھ اوراق کے ( جس کی صراحت آگے چل کر کی جائےگی) ساری کتاب وہیں لکھی۔ بات یہ معلوم ہوتی ہے کہ تذکرہ میر صاحب کے خیال میں ایک ایسی چیز تھی جو مقبول ہونے والی تھی اور چونکہ اس قسم کا یہ پہلا تذکرہ تھا (جیسا کہ میر صاحب نے خود تحریر فرمایا ہے ) اس لئے یقین تھا کہ لوگ اسے شوق سے پڑھیں گے اور ہرکس و ناکس کے ہاتھ میں جائےگا' انھوں نے اس ناگوار اور بدنما ذاتی اور خانگی قضیے کو چھیڑنا مصلحت نہ سمجھا اور تقاضائے غیرت نے بھی مناسب خیال کیا کہ اس پر پردہ ڈال دیا جائے' لیکن جب وہ آپ بیتی لکھنے بیٹھے تو رہا نہ گیا' ساری رام کہانی کہہ سنائی۔ اور سچ بھی ہے وہ آپ بیتی ہی کیا جس میں بری بھلی جو کچھ بھی گزری ہو صاف صاف نہ لکھ دی جائے' اب وہ واردات قلب ہو یا حالات و واقعات' اپنے ہوں یا دوسرے کے' جو کچھ آنکھوں نے دیکھا یا دل پر گزرا سب ہی لکھنا پڑتا ہے۔ اور یہ خیال بھی نہ تھا کہ یہ کتاب کبھی دوسرے ہاتھوں میں جائےگی یا مقبول ہوگی اور حقیقت بھی یہی ہے' آج تک یہ کتاب گمنامی میں رہی' یہ محض اتفاق ہے کہ آج اس کی اشاعت کا موقع نکل آیا ورنہ جہاں اور بہت سے جواہر پارے خاک میں مل گئے یہ بھی کیڑے مکوڑوں یا کسی عطار کی پڑیوں کی نذر ہو جاتی —

اس کتاب سے یہ بھی معلوم ہوا کہ یہ جو مشہور چلا آتا ہے' خان آرزو میر صاحب کے اُستاد تھے صحیح نہیں ہے۔ ہاں وہ اتنی بات کے قصور وار ضرور ہیں کہ دوبارہ جب دلی آے تو ماموں ہی کے ہاں آکے ٹھہرے' چنانچہ فرماتے ہیں " یعنے چندے پیش او ماندم وکتابے چند از یاران شہر خواندم" اس کے بعد انھوں نے اپنی تعلیم کا حال لکھا ہے کہ کیونکر اتفاق سے راستے میں میر جعفر سے متھ بھیڑ

ہوی اور اُن سے فارسی پڑھنی شروع کی' اتفاق سے جب وہ اپنے وطن پٹنے چلے گئے تو میر سعادت علی سے جو امروہے کے باشندے تھے ' ملاقات ہوی' انھوں نے میر صاحب کو ریختے میں شعر موزوں کرنے کی ترغیب دی اور اس وقت سے ان کی شعر گوی کی بنیاد پڑی - میر صاحب نے بھی ایسی جان توڑ کے محنت کی اور وہ مشق بہم پہنچائی کہ تھوڑے ہی عرصے میں اُن کی شہرت سارے شہر میں پھیل گئی - حقیقت یہ ہے کہ وہ کسی کے شاگرد نہ تھے بلکہ شاعر پیدا ہوے تھے —

۴ - میر صاحب کے لکھنؤ پہنچنے کا حال بھی عجیب ڈھنگ سے بیان کیا گیا ہے اور آزاد نے نمک مرچ لگا کر اُسے ایک افسانہ بنا دیا ہے - اس میں شک نہیں کہ آزاد کے سحر نگار قلم نے اس وقت اور موقع کی اور میر صاحب کی قطع وضع اور ان کی بے کسی اور استغنا کی ایسی سچی تصویر کھینچی ہے کہ ڈراما کا لطف آجاتا ہے اور آنکھوں کے سامنے عبرت کا نقشہ پھر جاتا ہے - لیکن لکھنؤ پہنچ کر سرائے میں اترنا ' مشاعرے میں جانا ' اُن کی پرانی وضع پر اہل مشاعرہ کا ہنسنا اور شمع سامنے آنے پر غزل میں حسب حال فی البدیہہ اشعار کا پڑھنا حقیقت سے بعید ہے - یہ صحیح ہے کہ دلی اُجڑ گئی تھی ' قدردان اُٹھ گئے تھے' اہل کمال کس مپرسی کی حالت میں تھے اور اُن کا ٹھکانا صرف ایک ہی رہ گیا تھا یعنی لکھنؤ کا نوابی دربار جو اُس وقت بہار پر تھا - زمانے کے ہاتھوں تنگ آکر ہر با کمال قدردانی کا بھوکا اپنے عزیز وطن سے منہ موڑ کر وہیں جا پہنچا تھا - میر صاحب اگرچہ دلی میں تنگ حال اور شکستہ دل تھے مگر بڑے غیور تھے - وہ بعض اور لوگوں کی طرح دوسروں پر بار ہونا یا احتیاج لے کر پہنچنا اپنی وضع کے خلاف سمجھتے تھے - جس طرح شجاع الدولہ نے از راہ قدردانی مرزا سودا کو دلی سے بلا بھیجا تھا اسی طرح آصف الدولہ نے نواب سالارجنگ کے فرمانے زاد راہ بھیج کر میر صاحب کو لکھنؤ بلا لیا - لکھنؤ پہنچ

نواب سالارجنگ کے ہاں گئے جو اُن کے حال پر پہلے ہی سے مہربان تھے، انھوں نے فوراً بندگان عالی کی خدمت میں اطلاع کی - چار پانچ روز بعد بندگان عالی مرغوں کی لڑائی کے لئے تشریف لائے میر صاحب بھی وہاں تھے - محض فراست سے سمجھ گئے کہ میر صاحب ہیں، نہایت لطف و عنایت سے بغل گیر ہوئے اور اپنے ساتھ نشست کے مقام پر لے گئے - اپنے شعر میر صاحب کو مخاطب کر کے سنائے اور پھر میر صاحب سے کلام سننے کی فرمائش کی - مگر میر صاحب نے اپنی غزل کے صرف دوچار ہی شعر سنائے - اس سے ظاہر ہے کہ میر صاحب فقیروں کی طرح لکھنؤ نہیں گئے جیسا کہ آزاد نے بیان کیا ہے بلکہ عزت سے بلائے گئے اور آخر دم تک اسی عزت سے رہے —

۵ - میر صاحب کی بد دماغی اور نازک مزاجی کو بھی بڑے مبالغے سے بیان کیا گیا ہے، لیکن اس میں شک نہیں کہ وہ نازک مزاج ضرور تھے ۔ اس کا راز اُن کی ابتدای تربیت اور پرورش اور بعد کے حالات میں ہے - میر صاحب کے والد بڑے پائے کے درویش تھے، لوگ اُن کے قدم لیتے اور ہاتھ چومتے تھے، بڑے بڑے لوگ ان کے ملنے کی تمنا کر تے تھے - ایسے حالات میں درویش دماغ دار نہو تو ممکن ہے، لیکن صاحبزادے کے دماغ کا کیا پوچھنا وہ تو آسمان ہی پر ہوتا ہے - سید امان اللہ جو اُن کے والد کے مرید خاص تھے، میر صاحب انھیں چچا کہتے تھے - سید صاحب نے انھیں بڑے چاو چوچلے سے پالا - یہ شب و روز انھیں کے پاس رہتے، انھیں کے ساتھ کھاتے، انھیں کے ساتھ سوتے، جب کبھی کسی درویش سے ملنے جاتے تو میر صاحب کو ساتھ لیتے جاتے اور یہ اُن کی ملاقاتوں اور صحبتوں میں حاضر رہتے - اُن کے والد کی خدمت میں بھی اکثر درویش اور صوفی حاضر ہوتے، یہ چپکے چپکے سب کچھ دیکھتے اور سنتے رہتے تھے - انھوں نے اس کتاب میں جو اپنے والد کی تلقین اور دوسرے درویشوں کی باتیں اور اقوال لکھے ہیں وہ سرا سر درویشی میں

ڈوبے ہوے ہیں - یہیں سے اُن میں غیرت ، استغنا ، قناعت اور بے نیازی کی شان پیدا ہونے لگی تھی - ابھی دس گیارہ ہی برس کی عمر تھی کہ دہری یتیمی دیکھنی پڑی ، ایک تو چچا جو باپ سے زیادہ ناز بردار تھا داغ مفارقت دے گیا ، دوسرے اُسی سال باپ کا سایہ سر سے اُٹھ گیا - پھر عزیز واقارب کی طوطاچشمی خصوصاً بھائی کی بے مروتی اور ماموں کی بدسلوکی اور دل‌آزاری ، اس پر بےسر و سامانی اور پریشانی ، ان سب پر مزید ملک و حکومت کی نا گفتہ بہ حالت ، جہاں آے دن نئے نئے انقلابات اور دلخراش واقعات ، خانہ جنگیاں اور بربادیاں برپا رہتی تھیں - ان سب نے اُن کے دل پر ایسے چر کے دئیے کہ تن بدن کا ایک ایک تار بلبلا اُٹھا - اسی نے اُن کے کلام میں فصاحت کے ساتھ وہ سوز و گداز اور درد پیدا کردیا جو اُن کے بعد آج تک کسی کو نصیب نہیں ہوا —

آزاد نے خان آرزو سے ناچاقی کی وجہ میر صاحب کی نازک مزاجی ہی قرار دی ہے اگرچہ اس کے تسلیم کرنے میں کسی قدر تامل ہوتا ہے ، تاہم دوسرے واقعات ایسے موجود ہیں جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ نازک مزاج ضرور تھے - مثلاً سادات خاں ذوالفقار جنگ بخشی کے ہاں ملازم ہیں ، ایک روز خان موصوف شب ماہ میں مہتابی پر بیٹھے تھے اور قوال کا لڑکا ان کے سامنے بیٹھا کچھ گارہا تھا ، اتنے میں میر صاحب پہنچے ، خان نے کہا میر صاحب اسے اپنے ریختے کے دوچار شعر بتادیجئے تو یہ اپنے طور پر درست کر کے گا لے گا - میر صاحب نے کسی قدر ترش ہوکر کہا کہ مجھ سے یہ نہیں ہوسکتا ، تو اس نے اپنے سر کی قسم دی اور خوشامد کی تو میر صاحب نے چار و ناچار چند شعر اُسے یاد کرادئیے لیکن یہ بات انہیں ایسی نا گوار گذری کہ اس کے بعد سے خان صاحب کے ہاں جانا چھوڑ دیا اور خانہ نشین ہوگئے - خان موصوف نے بہت منت سماجت کی مگر انہوں نے ایک نہ سنی - مگر اس شخص کی مروت کو دیکھئے کہ اُس نے اس کا کچھ خیال نہ کیا

اور محض میر صاحب کی خاطر سے اُن کے بھائی میر محمدرضی کو اپنے پاس سے گھوڑا دے کر نوکر رکھہ لیا - راجہ جگل کشور جو محمد شاہ بادشاہ کے عہد میں وکیل بنگالہ تھے اور بڑے امیر آدمی تھے ' شوق اور قدر دانی سے میر صاحب کو گھر سے اٹھا کر اپنے ہاں لے جاتے ہیں اور اپنے شعر اصلاح کے لئے پیش کرتے ہیں مگر میر صاحب اس کے کلام کو قابل اصلاح نہیں سمجھتے اور سب پر خط کھینچ دیتے ہیں - راجہ ناگر مل جو میر صاحب کا بڑا قدردان تھا' اس کی رفاقت محض اس وجہ سے چھوڑدی کہ جومعاہدہ وہ اس کے ایماسے بادشاہی امرا سے کر کے آے تھے اس پر اس نے عمل نہ کیا - بادشاہ بڑے اشتیاق سے بار بار بلاتے ہیں مگر یہ نہیں جاتے - غرض میر صاحب کو اپنی وضع کا بڑا پاس تھا اور ابتدای تربیت اور فقر و فاقے نے وضعداری کے ساتھہ نازک مزاجی بھی پیدا کردي تھی —

۶ - اس کتاب میں بعض مقامات ایسے آتے ہیں کہ ان کے پڑھنے کے بعد اُن کی بعض نظموں کی اصل حقیقت معلوم ہوتی ہے اور لطف دوبالا ہوجاتا ہے - مثلاً جب اُن کے سوتیلے ماموں خان آرزو نے اپنے بھانجے ( میر صاحب کے بڑے بھائی ) کے اشتعال سے انہیں طرح طرح سے ستانا شروع کیا اور اُن کی خصومت اور دل آزاری اور بدسلوکی حد سے بڑھ گئی تو اس بے کسی اور بے نوای کے عالم میں اُن کے قلب پر اس کا بڑا صدمہ ہوا اور بہت ہی دلشکستہ اور دل گرفتہ رہنے لگے - اس غم و غصے کی حالت میں ان پر ایک جنون کی سی حالت طاری ہوگئی اور انہیں چاند میں ایک عجیب صورت نظر آنے لگی ' اس وہم کے ساتھہ وحشت و دیوانگی بڑھنے لگي اور حالت نازک ہو گئی - اس تمام کیفیت کو میر صاحب نے بڑی خوبی سے بیان کیا ہے - اس کے بعد آپ اُن کی مثنوی " خواب و خیال " پڑھئے تو اس واردات کی سچی تصویر اور اس خواب کی پوری تعبیر نظر آتی ہے اور صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ محض خواب و خیال نہیں بلکہ ایک

واقعہ تھا جو اُن کے مایوس اور حزیں دل پر گزرا تھا —

اس مثنوی کے شروع میں اپنی پریشان حالی کا ذکر کیا ہے کہ ہوش سبھالتے ہی اپنے بیگانے ہو گئے، یاروں نے بے وفائی کی - اور عزیز و اقربا نے بے مروتی - ناچار وطن چھوڑنا پڑا اور یہ پہلا وقت تھا جو گھر سے قدم باہر نکالا —

چلا اکبرآباد سے جس گھڑی
در و بام پر چشم حسرت پڑی
کہ ترک وطن پہلے کیوں کر کروں
مگر ہر قدم دل کو پتھر کروں

اب دلی پہنچتے ہیں —

پس از قطع رہ لے دلی میں بخت
بہت کھینچے یہاں میں نے آزار سخت
جگر جور گردوں سے خوں ہو گیا
مجھے رکتے رکتے جنوں ہو گیا

اب اس کے بعد سے جنوں کی کیفیت بیان کی جو عجیب و غریب ہے —

میر صاحب کو دو بار کاماں جانا پڑا اور دونوں بار پریشان حالی ان کے ہمرکاب تھی - پہلی بار، جب دیکھا شہر کی حالت رہنے کے قابل نہیں رہی تو راجہ (ناگرمل) سے اجازت چاہی کہ شہر چھوڑ کر کسی دوسری جگہ چلا جاتا ہوں، یہاں رہنے کی تاب نہیں - راجہ نے اپنی عنایت سے اجازت دی - میر صاحب توکل علی اللہ لواحقین کے ساتھ چل کھڑے ہوے اور بہ ہزار پریشانی کاماں پہنچے - یہ ذیقعدہ کی آخری تاریخ تھی - عشرہ وہیں بسر کیا اور عاشورے کے روز وہاں سے آگے چلے - دوسری بار جب راجہ جاتوں کے ہاتھوں سے تنگ آکر اپنے تمام متوسلین کے ساتھ قلعے سے نکل کر کوچ کرتے ہوے کاماں پہنچتے ہیں تو میر صاحب بھی بہ سبب ملازمت اس قافلے کے ساتھ ہیں - یہ عالم بھی پریشانی کا تھا

اور غالباً اسی حالت میں انہوں نے ایک مخمس لکھا ہے -
زمانے کی شکایت میں فرماتے ہیں —

کاما سے تلخ کام آٹھایا مرے تئیں
دلی میں بیدلا نہ پھرایا مرے تئیں
ہم چشموں کی نظر سے گرایا مرے تئیں
حاصل نہ پیس سرمہ بنایا مرے تئیں
میں مشت خاک مجھ سے اسے اس قدر غبار

تلاش معاش میں جگہ جگہ مارے مارے پھرنے کے متعلق
کئی بند لکھے ہیں ' ایک یہ ہے —

جانا جہاں نہ تھا مجھے ' سو بار واں گیا
ضعف قوی سے دست بدیوار واں گیا
محتاج ہو کے ناں کا طلب گار واں گیا
چارہ نہ دیکھا مضطر و نا چار واں گیا
اس جان نا تواں پہ کیا صبر اختیار

آگے چل کے کہتے ہیں —

حاجت مری روا دل پر درد نے نہ کی
تاثیر اشک سرخ و رخ زرد نے نہ کی
تدبیر ایک دم بھی دم سرد نے نہ کی
دل جوی میری حیف کسی فرد نے نہ کی
طاقت رہی نہ دل میں ' گیا جان سے قرار

اور بند تو دو آخر کے ہیں جو میر صاحب کی حالت اور مزاج
کا سچا نقشہ ہیں —

دل سر بسر خراب ہے تعمیر کیا کروں
آشفتگیء حال کی تعبیر کیا کروں
خونا بہاے چشم کی تقریر کیا کروں
زردیء رنگ چہرہ کی تحریر کیا کروں
آیا جو میں چمن میں خزاں ہوگئی بہار

حالت تو یہ کہ مجکو غموں سے نہیں فراغ
دل سوزش درونی سے جلتا ھے جوں چراغ
سینہ تمام چاک ھے سارا جگر ھے داغ
ھے نام مجلسوں میں مرا مہر بے دماغ
از بسکہ بے دماغی نے پایا ھے اشتہار

اسی طرح سے شہر آشوب اور مستزاد ( جو دلی کے حال پر لکھی ھے ) اور خاص کر جو نظم دنیا کے نام سے ھے ان کا لطف اس کتاب کے پڑھنے کے بعد آتا ھے - آخری نظم ( دنیا ) کے پڑھنے کے بعد یہ معلوم ہوتا ھے گویا اس کتاب کے آخری صفحے کے لفظ لفظ کو نظم کر دیا ھے - غرض مہر صاحب کے کلام کے سمجھنے اور لطف حاصل کر نے میں بھی اس کتاب سے بہت کچھہ رہنمای ہوتی ھے —

۷ - ذکر مہر میں جہاں اُس زما نے کی معاشرت اور حکومت کے بہت سے واقعات ملتے ھیں وھاں ایک یہ بات بھی صاف نظر آتی ھے کہ اُس زما نے میں ھندو مسلمان کی کوئی بحث ھی نہ تھی - اُس سے بڑہ کر برا کونسا زمانہ ہوگا جب نہ ملک میں ھر طرف خود غرضی' خانہ جنگی' لوٹ مار کی وبا پھیلی ہوی تھی اور زوال اور انحطاط کا انتہای وقت آگیا تھا 'تاھم ھندو مسلمانوں کے تعلقات آپس میں ایسے تھے جیسے بھائیوں بھائیوں میں ہوتے ھیں - وہ لڑتے بھی تھے ' ملتے بھی تھے ' مگر اس دوستی محبت اور لڑای بھڑای میں مذھب و ملت کا کوئی امتیاز نہ تھا - یہ آفت اس زمانے کی لائی ہوی ھے جس میں بدبختی سے دونوں مبتلا ھیں ؛ اس کا انجام سب سمجھے ہوے ھیں مگر اپنے وھم کے ھاتھوں لاچار ھیں - خود مہر صاحب کئی راجاوں کے متوسل تھے ' اُن کی مروت اور انسانیت کا ذکر کس محبت اور عزت سے کر تے ھیں - راجہ ناگر مل کی شرافت اور وضعداری دیکھئے ' جاٹوں کی چیرہ دستی اور مردم آزاری سے آزردہ ہوکر دلیرانہ قلعہ چھوڑ باھر نکل کر جاتے ھیں تو اپنے ساتھہ بیس ھزار گھوڑوں کو جو انہیں

کی وجہ سے آباد تھے اور اکثر اُن کے متوسل تھے اور جن میں ہندو مسلمان سب ہی تھے ' ساتھ لے کر جا تے ہیں - یہ وقت خطرے سے خالی نہ تھا' میر صاحب لکھتے ہیں " راجہ نظر برخدا کردہ انچہ لازمۂ سرداریست بکار بردہ باہر دو پسر بجراءت تمام سوار شد و بیرون قلعہ آمد چناں ہمت بامداد غربا گماشت کہ ناموس نفرے ہم انجا نگزاشت - از لطف دادار بے ہمال و بہ یمن نیت خوب در دو سہ روز مع این قافلۂ گراں داخل کاما گشت " - اگرچہ ملک کی حالت بہت خراب و خستہ اور ابتر تھی ' عام و خاص ' نواب اور راجہ سب خود غرضی میں مبتلا اور ناعاقبت اندیشی میں گرفتار تھے ' مگر پرانی وضعداریاں برابر چلی جارہی تھیں - بزم ہو یا رزم ' غم ہو یا شادی ' معاملات ہوں یا مطائبات اُن میں وہ تنگ دلی اور تعصب نہ تھا جس کا جلوہ ہمیں آج کل نظر آرہا ہے - بداخلاقی اُن میں بھی تھی 'بدمعاملگی اُس وقت بھی تھی ' غداری اور بے وفائی سے وہ زمانہ بھی خالی نہ تھا ' مگر وہ مہا عیب جسے مذہبی تعصب کہتے ہیں ' اس سے اُن کے سینے پاک تھے —

۱۸- میر صاحب بڑے مہذب اور با وضع شخص ہیں وہ کہیں مذہب کا ذکر یا بحث نہیں کر تے ' تاہم ضمناً بعض واقعات سے اُن کے مذہب اور مشرب کی جھلک بھی نظر آتی ہے - اپنے والد کے متعلق ایک جگہ لکھتے ہیں " روزے درخدمت شیخ سوال کرد کہ بندہ انچہ عقائد خود درست کردہ ام بخدمت عالی واضح است ' اما در حق حاکم شام چہ فرمایند " - شیخ نے فرمایا " کھونگا " کچھ مدت بعد منہ اندھیرے محرم خاں خواجہ سرائے شاہجہانی کی مسجد تشریف لاے ' میرے والد کے نوکر وضو کے لئے پانی لانے کو دوڑے ' والد خود اُٹھے اور آفتابہ لےکر ہاتھ منہ دھلا نے لگے - فرما نے لگے " اے علی متقی میں عمر بھر کبھی اُس کا نام زبان پر نہیں لایا ہوں ' اس کا شکر کس زبان سے ادا کروں " - والد کہتے تھے کہ اس کے بعد سے میں نے بھی اس کا نام

کبھی نہیں لیا —

سبحان اللہ ' کس خوبی اور حکمت سے تلقین کی ہے یہ بزرگ شاہ کلیم اللہ اکبر آبادی ' میر علی متقی کے پیر و مرشد تھے - اور میر علی متقی کا شیخ سے یہ کہنا کہ " میلے جیسا کے آپ پر ظاہر ہے ' اپنے عقائد درست کرلئے ہیں " شیخ کے اثر کو ظاہر کرتا ہے - میر صاحب بھی آخر اُسی باپ کے بیٹے تھے ' ابتدا سے درویشوں میں تربیت پای ' خود درویش منش واقع ہوے تھے ' اسی لئے ان کا مشرب وسیع اور دل صاف تھا - ایک بار کا ذکر ہے کہ جب میر صاحب سادات خاں ذوالفقار جنگ کے پاس تھے تو ایک لڑائی میں وہ بھی ساتھ تھے ' لڑائی قصبہ سامر کے پاس ہوی جو اجمیر سے بیس کوس ہے - غرض ملہار راؤ کے بیچ میں پڑ نے سے لڑای موقوف ہوی اور صلح صفای ہوگئی - میر صاحب نے اس موقع کو غنیمت سمجھا اور حضرت خواجہ معین الدین اجمیری کی زیارت کے لئے اجمیر جا پہنچے - اس ماجرے کو ان چند الفاظ میں بیان کرتے ہیں ' " من پس از صلح برائے حصول سعادت زیارت درگاہ فلک اشتباہ خواجۂ بزرگ رفتم " —

۹ - میر صاحب کی وفات کا سال تو صحیح صحیح معلوم ہے ' سنہ ۱۲۲۵ ھ ( ۱۸۱۰ ع ) میں انتقال ہوا ' ناسخ نے تاریخ کہی ہے " واویلا مرد شہ شاعران " - لیکن پیدائش کا سال معلوم نہ ہونے سے اُن کی عمر کے متعلق بہت اختلاف پیدا ہو گیا ہے - آزاد لکھتے ہیں کہ سو برس کی عمر پائی - مصحفی اپنے تذ کرے میں لکھتے ہیں " عمرش تخمیناً قریب بہ هشتاد است " - تذکرے کی تالیف کا سنہ ۱۲۰۹ ھے ' اس حساب سے تقریباً ۹۶ سال ہو تے ہیں - جہان نے ان کی عمر ۸۰ ہی برس لکھی ہے - اگر چہ میر صاحب نے اس کتاب میں اپنی پیدائش کا سنہ نہیں لکھا تاهم بعض حالات اور قرائن ایسے موجود ہیں جن سے اُن کی عمر اور پیدائش کا تخمینی سنہ معلوم ہوسکتا ہے —

جب سید امان اللہ کا ( جنہیں میر صاحب عم بزرگوار

کر کے لکھتے ہیں ) انتقال ہوا اور رنج و غم سے ان کی حالت بہت نڈھال ہوئی تو ان کے والد ان کو سمجھانے لگے ' اس میں ایک یہ فقرہ بھی فرمایا " کہ ماہ من ! نہ طفل ہالۂ ' الحمداللہ کہ دہ سالۂ " - اور اسی سال میر علی متقی کا بھی انتقال ہوگیا - گویا باپ کی وفات کے بعد اُن کی عمر دس سال کی تھی یا زیادہ سے زیادہ گیارہ سال کی ہوگی - باپ کے مرجانے سے اس چھوٹی سی عمر میں فکر معاش ہوئی جس کی تلاش میں وہ اکبرآباد کے آس پاس بہت کچھ پھرے - جب مایوس ہوے تو شاہ جہاں آباد کا قصد کیا - نواب صمصام الدولہ امیرالامرا نے اُن کے باپ کے حقوق کا خیال کر کے میر صاحب کا ایک روپیہ روز مقرر کردیا اور یہ روزینہ نادر شاہ کے حملے تک ملتا رہا ' اس جنگ میں نواب صاحب کے مارے جانے سے بند ہوگیا - نادر کا حملہ سنہ ۱۱۵۱ ھ میں ہوا - اس کتاب کے اختتام پر میر صاحب نے اپنی عمر ساٹھہ سال بتائی ہے اور کتاب کی تاریخ اس قطعہ سے نکالی ہے —

مسمی با سمی شد اے با ہنر
کہ ایں نسخہ گردد بعالم سمر
ز تاریخ آگہ شوی بیگماں
فزای عدد بست و ہفت از بران

کتاب کا نام " ذکر میر " ہے جس کے عدد ۱۱۷۰ ہوتے ہیں ' اس میں ۲۷ ملاے تو ۱۱۹۷ ہوے - اس میں سے اگر ساٹھہ منہا کئے تو ان کی پیدائش کا سال تقریباً ۱۱۳۷ ھ نکلتا ہے - اس حساب سے نادر کے حملے کے وقت ان کی عمر کوئی پندرہ سال کی سمجھنی چاہئیے - اس حادثے کے بعد وہ پھر دھلی جاتے ہیں اور چند روز اپنے ماموں خان آرزو کے مہمان ہوتے ہیں - ایک مدت کے بعد جب راجہ ناگرمل کے ہمراہ اکبرآباد جانے کا اتفاق ہوتا ہے تو

لکھتے ھیں کہ تیس سال بعد وطن میں آنا ہوا ' یعنی اس وقت اُن کی عمر ۴۵ ' ۴۶ برس کی ہوگی —

آب حیات میں لکھا ھے کہ میر صاحب نے دلی ۱۱۹۰ ھ میں چھوڑی لیکن گلشن ھند (اور گلزار ابراھیم) میں اُن کے لکھنؤ جانے کی تاریخ ۱۱۹۷ لکھی ھے اور لکھا ھے کہ اُس وقت مرزا محمد رفیع سودا اس جہاں فانی سے عالم باقی کو سدھار چکے تھے - سودا کا انتقال سنہ ۱۱۹۵ ھ میں ہوا - میر حسن اپنے تذکرے میں میر صاحب کا حال لکھتے ہوئے کہتے ھیں کہ اس وقت وہ دلی ھی میں ھیں - حسن کے تذکرہ کا سنہ تالیف ۱۱۹۴ ھے - غرض لطف ھی کا قول صحیح معلوم ہوتا ھے کہ میر صاحب لکھنؤ سنہ ۱۱۹۷ ھ میں پہنچے - اس حساب سے میر صاحب کے لکھنؤ پہنچنے اور ذکر میر کے ختم ہونے کا ایک ھی سال ہوتا ھے اور اس وقت ان کی عمر ساٹھ تھی - اب اگر سنہ پیدائش ۱۱۳۷ ھ اور سنہ وفات ۱۲۲۵ ھو تو میر صاحب کی عمر تقریباً ۸۹ برس ہوتی ھے ' بہر حال ۹۰ سے زائد کسی حال میں نہیں اور میری رائے میں یہی صحیح بھی ھے —

۱۰ - ذکر میر ایک نادر الوجود کتاب ھے - ھماری زبان میں ایک نہیں بیسیوں تذکرے شعرا کے لکھے گئے ھیں اور ابھی تک یہ سلسلہ جاری ھے مگر کسی تذکرے میں اس کتاب کا نام نہیں - آزاد نے بہت تفصیل سے میر صاحب کے کلام اور تصنیفات کی فہرست دی ھے مگر ذکر میر کا ذکر اس میں بھی نہیں - سوائے ڈاکٹر سپرنگر کے کہ اس نے اپنی فہرست میں ذکر کیا ھے اور کہیں اس کا پتہ نہیں - یہ محض اتفاق ھے کہ یہ کتاب خان بہادر مولوی بشیرالدین احمد صاحب بانئی مسلم ھائی اسکول اٹاوہ کے ھاتھ لگ گئی اور اُن کی عنایت سے ھمیں دیکھنی نصیب ہوی اور اس کے شایع کرنے کا موقع ملا - میں مولوی صاحب کے اس لطف و کرم

کا بیحد ممنون ہوں - یہ نسخہ بہت صاف اور اچھا لکھا ہوا ہے - کتابت سنہ ۱۲۲۲ ھ (۱۸۰۸ ع) کی ہے یعنے میر صاحب کی زندگی ہی میں لکھا گیا اور کیا تعجب ہے کہ انہیں کے نسخے کی نقل ہو - کہیں کہیں مشکل الفاظ اور محاورات کے معنے بھی دئے ہیں جو ہم نے بجنسہ چھاپ دئے ہیں ' البتہ مضامین کے عنوان اس میں نہیں تھے وہ ہم نے اضافہ کئے ہیں - جب پروفیسر محمد شفیع ایم - اے وائس پرنسپل اورینٹل کالج لاہور کو ' جو علم و ادب کا خاص ذوق رکھتے ہیں ' یہ معلوم ہوا کہ میرا ارادہ اس کتاب کے شایع کرنے کا ہے تو انہوں نے مجھے فوراً لکھا کہ ایک نسخہ اس کا میرے پاس بھی ہے ' کہو تو بھیج دوں ' چنانچہ انہوں نے میرے لکھنے پر اپنا نسخہ مجھے مستعار عنایت فرمایا جس کا میں بہت شکر گزار ہوں - میں نے کتاب کا چھپنا روک دیا اور اٹاوے کے نسخے سے مقابلہ کرنا شروع کیا اس سے بعض بعض جگہ بہت مدد ملی - پروفیسر صاحب کا نسخہ ایسا اچھا لکھا ہوا نہیں ہے جیسا اٹاوے کا ہے اور ناقص بھی ہے یعنے ایک چوتھائی سے زائد کم ہے - معلوم ہوتا ہے کہ آخری حصہ میر صاحب نے بعد میں بڑھایا ہے ' چنانچہ لکھنؤ جانے کا حال لاہور کے نسخے میں مطلق نہیں - جہاں کہیں ان دو نسخوں کی عبارت میں اختلاف تھا ' اُس اختلاف کو ہم نے حاشیے میں (ن) کا نشان کر کے لکھ دیا ہے - کتاب کے آخر میں میر صاحب نے کچھ لطیفے بھی جمع کرادئے ہیں ' بعض پرانے اور تاریخی ہیں اور بعض خود اُن کے زمانے کے ہیں اور پر لطف ہیں - مگر افسوس کہ بعض ان میں سے ایسے فحش ہیں کہ اُن کا لکھنا یا بیان کرنا ممکن نہیں ' اس سے اُس زمانے کا ذوق معلوم ہوتا ہے ورنہ میر صاحب کی تہذیب اور متانت کا کیا کہنا ہے ! اس وجہ سے نیز اس لئے کہ یہ ایک غیر متعلق چیز تھی ہم نے یہ لطیفے اس کتاب سے خارج کردئے ہیں —

اس کتاب کے پڑھنے کے بعد ایک بات کی حسرت رہ جاتی ھے کہ میر صاحب نے اپنے زمانے کی شعر شاعری، مشاعروں اور ہم عصر شعرا کا مطلق ذکر نہیں کیا، حالانکہ اُسی وقت اُردو شاعری کا دلی میں خوب چرچا تھا، خود بادشاہ شاعر اور شاعروں کے قدرداں تھے اس کے علاوہ خواجہ میر درد، میر سوز، سودا، میر حسن، میر اثر اور اور بہت سے نامور شاعر یہاں موجود تھے - خود میر صاحب اپنے تذکرے نکات الشعرا میں لکھتے ہیں کہ مشاعرہ پندرہ خواجہ صاحب کے ہاں ہر مہینے ہوتی تھی بعد ازاں ان کے ایما سے میر صاحب کے ہاں ہر مہینے کی پندرھویں کو ہونے لگی - حیرت ھے کہ میر صاحب نے بھول کر بھی اس کا کہیں اشارہ نہیں کیا یا تو اسے میر صاحب کا ضبط سمجھنا چاھئے یا یہ کہ یہ چیزیں انھوں نے نکات الشعرا کے لئے اٹھا رکھی تھیں - جو کچھ بھی ھو مگر یہ بات ھے بڑے تعجب کی کہ آپ بیتی میں اسی چیز کا ذکر نہ آئے جو میر صاحب کا سب سے بڑا کمال ھے اور جس سے اُن کو بقائے دوام ھے —

عبدالحق

بسم الله الرحمن الرحیم

**حمد**

حمد بیحد مر سخنورے را که یکهٔ بیت یکتائی او بعالم دوید*، و ثنائے لاتعد صنعت گرے را که گوهر معني در سلک نظم و نثر کشید۔ قادر سخنیے که هزار رنگ سخن را جلوه بر† زبان میدهد‡، تعلیم گرے که هر فرد عاجز سخن را زبان میدهد، خالقے که خلق عالم را نوازد، §صانعے که خاک را آدمی سازد، دارندهٔ که بے لطف او نگاهداشتن ° خود محال است، نگارندهٔ♈ که صورت نویسی⊙ او کرا مجال است۔ علیمے که در احاطهٔ علم او هر مرکب و بسیط این جاست که "ان الله علی کل شیٔ محیط"۔ حکیمے که دانائے رازهاست، قدیمے که هستی او را سزاست۔ رازقے که نان دهد، مالکے که جان دهد۔ رحیمے که عذر گنهگار نیوشد، کریمے که عطا پاشد و خطا پوشد۔ شمس یک ذرهٔ از ظهور او، قمر یک شمهٔ از نور او۔ چیزے نیست که بے نور او کند، غرض که "الله نور السموات والارض"۔ ناز او از بسکه نیاز را دوست میدارد، هرکه سر فرود می آرد نومید نمیگذارد۔ آفرینندهٔ که چها آفرید، و بینندهٔ که



* اے مشهور شد † اے زبان دادن و تعلیم کردن
‡ یعنے یاد می دهد § (ن) و ° (ن) داشتن
♈ (ن) یه فقره نهین هے ⊙ نقل نویسی

نهان همه کس دیده- هر چند چرخ کج رفتار با من کج بازد امّا چشم دارم که روے مرا بر خاک نیندازد*- زبانے نیست که نام او از و نهی آید، جانے نی که نغمهٔ وصف او نهی سراید- خبیریکه از حال همه کس خبر دارد، بصیریکه همه را در نظر دارد- نیازے باید که گلهاے ناز او چیند، چشمے شاید که تازه کاریِ او بیند- فردیکه بفردانیت موصوف، احدیکه بوحدانیت معروف- رفیعے که بدرگاه او ملک نرود، سمیعے که الحاح هر عاجزے شنود- قلم در زبان چه قدرت دارد که کمالات او یک یک برنگارد، مگر او خود را خود ستاید و از عهدهٔ کمالات خود بر آید——

**نعت** | فی† النعت——درود نا معدود بر فصیحے که گوے فصاحت از میان برده، و تحیات نا معدود بر بلیغے که بخدا رسید، و بخود نسپرده‡، شاهے که از سر تا پا قدر و جلال است، ماهے که زنگ زدائے کفر و ضلال است- پیشوائے که بے اقتداے او کارے نمیکشاید، رهنمائے که بے رهنمائی او راهے نهی نماید- امیریکه فرمان او بجان و دل پذیریم، و دستگیرے که اگر دست دهد، دنبال او گیریم- صبیحے که صباحت او روشنگر آئینهٔ عالم، ملیحے که ملاحت او نمک رخسارهٔ آدم- نگارے§ که خاک زیر پاے او بهاے جانے، بهارے که سایه روِ علم سبز او جهانے- یاری گرے که چشم محشریان بر شفاعت او، نی نی هر دو جهان را کار با عنایت او- صلے الله علیه و آله

---

* روے بر خاک انداختن = مذلت نکردن † (ن) 'فی' نهیں هے ‡ بخود کردن = مغرو شدن § (ن) پهلا فقره دوسرا فقره هے اور دوسرا فقره پهلا هے——

الطیبین الطاهرین که هریکے امام المؤمنین و شفیع المذنبین است، بعد حمد خالق ودود، معبود کل موجود، و درود نا محدود و ثنائے نا معدود، بران صاحب مقام محمود—

**سبب تالیف ذکر میر**

میگوید فقیر میر محمد تقی المتخلص بمیر که دریں ایام بیکار بودم، و در گوشهٔ تنهائی بے یار- احوال خود را* متضمن حالات و سوانح روزگار، و حکایات، و نقلها نگاشتم، و بنائے خاتمهٔ ایں نسخه موسوم به "ذکر میر" بر† لطائف گزاشتم- امید از یاران زمان آنست که اگر بر خطائے اطلاع یابند، چشم عنایت بپوشند و در اصلاح بکوشند —

**بزرگان میر کا ورود هند اور قیام دکن و اکبرآباد**

بزرگان من با دار و دستهٔ‡ خود از§ نا مساعدت ایام، که صبح در ایں اوقات شام می نماید، از حجاز رخت سفر بر بسته، بسرحد دکهن رسیدند؟، ناکشیدنیها کشیدند و نا دیدنیها دیدند- از آنجا وارد احمدآباد گجرات گشتند- بعضے فروکش کرده□ از هم گذشتند و بعضے همت بریں گماشتند که پیشتر بیایند و بازوے تلاش کشایند- چنانچه جد کلان من به مستقر خلافت△ اکبرآباد توطن اختیار کرد، ایں جا

---

*(ن) 'را' نهیں هے　　†(ن) به　　‡ قوم و قبیله

§ (ن) 'از' نهیں هے　　؟ (ن) رسیده　　□ (ن) شده

□ توقف نمودن و فرود آمدن　　△ (ن) الخلافت

از آب گردش* بر بستر افتاد† و جهان آب و گل را دعا گفت‡۔
از و پسرے باقی ماند کہ جد من باشد' او کمر همت بر§ بستہ
بتلاش روزگار برخواست - بعد از استخوان شکنی¶ بہ فوجداریِ
گرد اکبر آباد سر افراز گشت - آدمیانہ میزیست' چون سن
شریفش بہ پنجاہ□ کشید' مزاج از اعتدال منحرف شد - چند
روز بتبرید△ پرداخت' هنوز صحت کامل نشدہ بود کہ بگوالیار
رفت' بسبب حرکت عنیفی♊ کہ در نقاهت سم است' بجا افتاد⚲
و جامہ گذاشت - و♂ او دو پسر داشت - کلانے خالی از خلل دماغ
نبود' جوان مرد و حکایت او پس سرشد☋ —

میر صاحب کے باپ کا ذکر

پسر خورد کہ پدر من باشد' ترک
لباس کرد و پا بدامن کشید۔ تحصیل علم
ظاهر کہ بے او☉ بعالم معنی رسیدن دشوار است' در خدمت
شاہ کلیم اللہ اکبرآبادی کہ از کُمّل اولیاے آنجا بود' کرد - و
از ریاضت☽ شاقہ پے بہ باطن برد - در سعي ترک و تجرید
تصدیع بیحد کشید' و برهنمائی آن بزرگ بہ سر خانۂ♈

---

* بمعنی اختلاف هوا (ن) اے تغیر آب و هوا
† بیمار شد ‡ ترک کردن (ن) اے رخصت کرد
§ (ن) 'بر' نہیں ہے ¶ اے محنت بسیار
□ (ن) سالگی △ (ن) بمدبیر ♊ دشوار
⚲ بجا اُفتادن و جامہ گزاشتن بمعنے مکث' (قیام) کردن و مردن
♂ (ن) 'و' نہیں ہے ☋ یعنی فراموش شد
☉ (ن) آں ☽ (ن) ریاضات ♈ بمعنی حد معین

درویشے رسید ع :-

پس از خرابی بسیار دل بدست افتاد

جْوان صالحے عاشق پیشه بود٬ دل گرمی داشت٬ بخطاب علی متقی امتیاز یافت -

باپ کی اپنے پیر سے گفتگو در بارۂ یزید

نقل است روزے در خدمت شیخ سوال کرد که بنده انچه عقاید خود درست کرده ام٬ بخدمت عالی واضح است- اما در حق حاکم شام چه میفرمایند- فرمود "خواهم گفت"- بعد مدتے آخر شب که هنوز کاکل صبح* پریشان نشده بود٬ در مسجد محرم خان خواجه سراے شاهجهانی تشریف آورد٬ غلامان پدر من دویدند٬ که براے وضوے شیخ آب بهم رسانند- پدر خود برخاست و آفتابه بدست گرفت٬ دست و دهن بآب کشیده† گفت که اے (علی متقی) نام او در مدت‌العمر بزبان‡ من نیامده است٬ زبان ندارم که شکر این بجا آرم- پدرم میگفت الحمد لله که ازاں باز نام او من هم نگرفته ام—

باپ کی تلقین عشق

روز و شب بیاد الهی می پرداخت٬ حق تعالیٰ روے او را برخاک نینداخت- چوں دماغش میرسید§ میگفت که اے پسر عشق بورز□؛ عشق است که دریں کارخانه متصرف است٬ اگر عشق نمی بود٬ نظم کُل صورت نمی بست٬ بے عشق زندگانی وبال است٬ دل باختۂ

---

* یعنی ضبط‌الاسود † اے دست و رو شست (ن) کشید و
‡ (ن) برزبان § رسیدن دماغ بمعنی شگفته شدن
□ (ن) نواز

عشق بودن کمالست، عشق بسازد، عشق بسوزد، در عالم هرچه هست، ظہور عشق است، آتش سوز عشق است*، آب رفتار عشق است†، خاک قرار عشق است، باد اضطرار عشق است، موت مستی عشق است، حیات ہشیاری عشق است، شب خواب عشق است، روز بیداری عشق است. مسلم جمال عشق است، کافر جلال عشق است، صلاح قرب عشق است، گناہ بعد عشق است، بہشت شوق عشق است، دوزخ ذوق عشق است۔ مقام عشق از عبودیت و عارفیت و زاہدیت و صدیقیت و خلوصیت و مشتاقیت و خلیت‡ و حبیبیت برتر است۔ جمعے بر آنند کہ حرکت آسمانہا§ حرکت عشقی است، یعنے بمطلوب نمیرسند و سر گردانند :—

بے عشق نباید بود،¶ بے عشق نباید زیست
پیغمبر کنعانی، عشق پسرے دارد

روز حیران کار،□ شب زندہ دار، اکثر روئے نیاز بر خاک، مدام مست شوق، و دامن پاک؛ چہرۂ نورانیش رونق افزاے بزم صبح خیزان△، آفتابے بود، اما از سایۂ خود هم گریزان۔ ہرگاہ بخود آمدے، گفتے: کہ اے پسر عالم ہنگامۂ بیش نیست، باید کہ بدیںЖ آستین بیفشانی و گرد علائق بر دامن خود نفشانی۔ عشق الہی را پیشۂ خود کن، روزے در پیش است، اندیشۂ خود کن۔ ہر کہ اہل است، میداند کہ دنیا سہل است۔

---

*(ن) موخر †(ن) مقدم ‡(ن) حالیت §(ن) آسمانی
¶(ن) و □(ن) و △(ن) 'خیزان' نہیں ھے
Ж(ن) بریں

زندگانی وهمی* است - بنابر وهم گذاشتن آب را با ریسمان بستن است و در بند فسحت امل بودن مهتاب بگز پیمودن† - انداز رفتنی داری، بے خبر‡ آه نشوی، فکر زادے بکن§ تا حرج راه نشوی¶ - رو بکسے آر که عالم را آئینه او میگویند، اختیار خود بکسے سپار که او را در خود می جویند، اگرچه مقصود حاصل است، اما طلب شرط است، هر چند همه اوست، لیکن ادب شرط است - (نکته) معیت حق با خلق، چون معیت روح است با جسم؛ ترا بے او وجودے نه، و اورا بے تو نمودے نه - عالم پیش از ظهور عین او بود و بعداز ظهور اُو عین عالم است :-

□ مشکل حکایتیست که هر ذره عین اوست
اما نمی توان که اشارت بدو کنند△

**باپ کی سیرت اور اُن کے نصائح**

درویش، ♊ درویش پرستے، شکسته دلے،♀ مشتاق شکستے، نیاز مند عجیبے، در وطن غریبے، وسیع المشرب، فقیر کامل، چون آب در هر رنگ شامل - هرگاه مرا در بغل کشیدے، و بنظر♉ شفقت رنگ کاهی مرا☊ دیدے، گفتے که اے سرمایهٔ جان این چه آتشے♂ است که در دلت نهانست،

---

* (ن) وهمی بیش    † کار بیهوده کردن    ‡ (ن) اے بیهوده
§ (ن) بزادے بکش    ¶ یعنی هلاک نشوی    (ن) اے
تنگ شدن در راه    □ (ن) نکته    △ (ن) کند
♊ (ن) درویش و درویش    ♀ (ن) و    ♉ (ن) برنگ
☊ (ن) من    ♂ (ن) آتش

و چه سوزیست که ترا با جان است - من خنده میکردم، او میگریست، قدر نشناختم تا میزیست - مردے بود، بحال خودی* کسے را باردوشے نشدے —

یکے بعد از نماز اشراق روے توجه بمن آورد و مرا سرگرم بازی یافت - گفت اے پسر زمانه آن سیال است یعنی بسیار کم فرصت، از تربیت خود غافل مشو؛ درین راه نشیب وفراز بسیار+ است، دیده دیده برو :-

نشان پاے تو فرد حساب زندگیست ،
قدم شمرده درین کهنه خاک دان بردار

این چه بازی است که اختیار کردهٔ، و چه ناهمواریست که برخود‡ هموار ساختهٔ، محو کسے شو که بلا گردان رنگین رفتن او آسمانها، رفتهٔ§ آن باش که قربان هر آن او دلها و جانها - عندلیب دلے باش که همیشه بهار است، آن سادهٔ□ شو که یک پرکار است - و در آسمان دو رنگ درنگ ندارد، بشتاب، فرصت غنیمت شمار، و خود را در یاب —

صورت متبرکش- معنی مجسم، در تمام عالم اجسام یک آدم مؤقرے که عنان اختیار از دست خود نداده - متقئے که چشم نامحرم بر دست و پائے △ نیفتاد، اگر میدیدے میگفتے که شاید ملک و این عزیز)( سر از یک گریبان برآورده اند

---

* یعنی محو حال (ن) اے وارفته حال خود
+ (ن) 'بسیار' نهیں هے ‡ (ن) 'خود' نهیں هے
§ (ن) اے والهٔ و عاشق □ (ن) اے غبار △ (ن) او
)( کنایه از اتحاد

و رفتگان هم پائے استقامت بایں خوبی کم فشردہ اند۔ متخلق باخلاق سنجیدہ، متصف باوصاف حمیدہ، طبعش مشکل پسند، جانش دردمند، مژگان نم، دل درهم —

**لاهور کا جانا اور ایک ریاکار درویش کی ملاقات**

نقل ست یک روز سرکن پر † کن ‡ بخانه در آمد، کہنہ داهے $ نشستہ بود؛ گفت اے داہ امروز بسیار گرسنه ام، طاقت صبر ندارم اگر پارۂ نانے بهم رسد * زندہ میمانم - او گفت فقدان اسباب است - باز گفت گرسنه ام - داہ برخاسته رفت و از بقال آرد و روغن آورد تا نان بپزد - ایں بار بے طاقتی بسیار کرد، داہ بے دماغ § شد و گفت که صاحب ایں فقیریست، ایں جا ناز را دخلے نیست - گفت اے داہ تو با دل جمع نان بپز، من براے دیدن درویشے به لاهور میروم ⊠ روسالیکه از گریۂ شبش لکۂ ابرترے شدہ بود، برداشت و پا براہ گزاشت - چون داہ دید بے مزہ △ شد میرود دویدہ ⊙ و گریه کنان در دامن آویخت هیچ فائدہ نکرد، ناچار آبے بر آئینه ریخت ♊ - هرجا که فرود می آمد رزاقیت خداےکریم کار میکرد - بعد از چندے به لاهور رسید و آن درویش ریاکار را دید، بر کنار رود خانه که به "راوی" شهرت دارد نشسته می ماند و عالمی را باب میراند ♀؛ بنام خفشان نمود

---

* (ن) 'اند' نهیں هے † (ن) بر ‡ مضطرب
$ ماما § (ن) بے مزہ ⊠ (ن) و ملاقات کردہ می آیم
△ (ن) بے دماغ ⊙ (ن) دوید ♊ آب بر آئینه ریختن رسمسے
از قید شکون یعنی روندہ رود و نیاید ♀ یعنی فریب می داد

مشهور بود- چند الفاظ زبان دری بر زبان داشت' تا فهمے
چند کہ نمی فہمیدند پیش او خط بہ بینی میکشیدند - گفت
کہ من تائید دین محمد علیہ الصلوٰۃ والسلام میکنم' بے حقیقتان
مرا مغوی میدانند. پدرم بر آشفت و گفت کہ اے بے تہ دین
پیغمبر ما محتاج تائید ھمچو توے نیست' فہمیدہ بگو کہ اینجا
شمشیر درمیان است' مبادا کہ کشتہ شوی- آخر در اول ملاقات
صحبت بے مزہ* شد- بترش روی تمامی از آنجا برخاستہ در
تکیۂ فقیرے شب گزرانید- چون صبح سفید شد آن سیہ گلیم از
درمعذرت در آمد- پدر من گفت کہ حالا سودے ندارد' دیروز
سفید گفتہ ام† امروز سفید تر خواہم گفت- چون پردہ از
روے کار برخاست بے لطف است' برو سر خود گیر' نشود کہ
بدھن ھا افتی‡- ھر چند از عرق خجلت تر آمد§ اما بسیار از
آب بد بر آمد- وقتیکہ آن ¶ مجلس بے لطف بر شکست)( --

شاھجہان آباد دھلی میں آنا

دفعۂ این عزیز بار سفرے کہ نداشت
توکلت علی اللہ بر بست و در عرصۂ
دہ دوازدہ△ روز از کروراہ◡
بشاھجہان آباد دھلی رسید و بخانۂ قمرالدین خان پسر
شیخ عبدالعزیز عزت کہ دیوان صوبۂ بود و قرابت قریبہ داشت

---

* (ن) قروتی (بے مزہ) † بے پردہ گفتہ ام
‡ بدھن افتادہ رسوا می شود § یعنے شرمندہ شد
(ن) خجالت ¶ (ن) صحبت بے مزہ پاشیدہ شد و
)( یعنے تمام شد △ (ن) 'دوازدہ' نہیں ھے
◡ بمعنی راہ

رحل اقامت انداخت۔ عزیزان شهر هجوم آوردند و باعتقاد تمام آب بدستش ریختند*۔ آن مرد را که شراب عشق از هوش برده بود، اگر نشستی بے خود نشستی و اگر برخاستی چون مست سر انداز بر خواستی، مستانه و بیخودانه حرف سر کردے، دم جانسوزش آتش شوق بر کردے†۔ بسیارے دست ارادت بدست او دادند، اکثرے بتدثیر نگاهش از پا افتادند، غسالهٔ وضوے او از کمال رسوخ میگرفتند و به بیماران شهر میدادند، هر که میخورد به می شد۔ از بس گریستی، گریه اش در گلو گره گشتی، نالهٔ که از دلش سر بر زدے۔ از آسمان گزشتے۔ آوازهٔ در افتاد که درویشے باین حالت وارد شهر است۔ امرا التماس ملاقات نمودند قبول نکرد که من فقیر و شما امیر، میان من و شما نسبت نمی گنجد۔ امیرالامرا صمصام‌الدوله نظر بر‡ حقوق سابق باز آغاز کرد که مرا از دولت دیدار محروم نباید گذاشت، اگر از لطف اشاره رود این رو سیاه داخل صحبت رو سفیدان شود۔ تبسمے کرد و گفت برائے ملاقات مناسبت شرط است، امید که معذور داری و بحال خودم وا گذاری۔ چون از کثرت خلق تنگ شد، دل شب§ برخواست، و بعد از نماز تهجد از شهر بدر زد۔ هر چند در تلاشش¶ نفس سوختند، اما بگرد او نرسیدند، و نقش پائیکه نشان از و دهد، ندیدند۔ (لمصنفه)

---

* کنایه از خدمت کردن † یعنی مشتعل نمودن
‡ (ن) 'بر' نهیں هے § نصف شب ¶ (ن) تلاش

بیا کان کار کے گیرد فلک تنگ
که عیسی از سر سوزن* برون شد

در دو سه روز به بیانه که سه† منزلے اکبرآباد شہریست قدیم و آبادي شرفاست، غریبانه وارد شد، و بیکسانه بر در مسجدے نشست —

باپ کی نظر حقیقت اثر کا ایک نوجوان پر اثر خاص

( حکایت ) سید پسرے، لاله رخسارے، خوش پر کارے‡، بنظر در آمد، چشمے چراند§ و از جذبهٔ)( کاملش بسوے خود کشید، تغیرے در احوال آن غیرت پري راه یافت، چون پریدار ‖ بے هوش افتاد، و سر در پاے این دیوانه وش نهاد - عزیزان فهمیدند که حال پسر که♂ دگر گونست، از تاثیر نظر درویش جگر خون است - گفتند که "رحمے بر حال این جوان کن"- دم آبے طلبید و دعاے برو دمید - چون آب از گلو فرو ریخت♀، آن پسر بخود آمد و معتقدانه زانو زده⊠ گفت، "اگر چندے مهمان من باشند و قدمے که بردارند، بر چشم نیاز مند گذارند، عین بنده نوازیست؛ وگر نه در عالمے که حضرت تشریف دارند، ناز پیش نمی رود، که آنجا بے نیازیست" - فرمود که

---

* از سر سوزن برون شدن کنایه از راه مشکل گذار بآساني رفتن
† سر ‡ سهنه بر آمده جوان § نما می کرد
)( (ن) جذب ‖ بمعنی دیوانه ♂ (ن) "که" نهیں هے
♀ (ن) رفت ⊠ بمعنی دو زانو

"در عالم دوستی مضایقه ندارد - اما من* بسرپا نشسته ام†؛ فردا رفتنی در پیش دارم - حاضران گفتند "ما تابع مزاجیم؛ مبالغه کردن سوء ادبست؛ لیکن این قدر هست که اگر بخانهٔ این پسر تشریف ارزانی فرمایند؛ و چیزے تناول نمایند؛ دور از عنایتی نخواهد بود"—

چون پاس عزت اکابران آنجا منظور داشت؛ گفت "قبول است؛ اما خاطر فقیر گاهے شاد و گاهے ملول است؛ کسے متعرض احوال نشود" - گفتند "چه یارا؛ و کرا گوارا؛ اگر خلاف مزاج به ظهور آید؛ این سعادت بشقاوت گر آید" - غرض که آن جماعت بخانهٔ پسر برد و این مرد هم آنجا چیز خورد - اتفاقاً همان شب شب‡ که خدائی او بود؛ پارهٔ از شب گذشته؛ با که خدایان شهر پیش آمد و گفت "اگر حضرت هم قدم رنجه فرمایند و رونق بزم عروسی افزایند؛ موجب سر بلندیست" گفتا "مبارکست؛ اما افسوس که خدائی مانع خدا پرستیست⊙" —

**شادی کی مذمت**

(فائده) اے عزیز نمیدانی که لفظ داماد؛ مرکب است از دام و کلمهٔ آد؛ که فارسیان براے نسبت آرند♈؛ از عالم آباد و نوشاد؛ یعنی هر که کدخدا شد؛ گرفتار دام بلا شد؛ من مردے ام وارسته؛ و چون

---

* (ن) "من" نهیں هے † آمادهٔ رفتن ‡ (ن) "شب" نهیں هے
⊙ (ن) رسی است ♈ (ن) می آوند

برق ازین دامگه جسته، مرا باین کارها چه کار؛ برو که آدم درین امر ناچار است، بنده نیز در ابتداے جوانی از شراب عیش مست بودم، آخر غیر از خمار که رنجیست* حاصلے ندیدم؛ چون خداے عز و جل ازین گرفتاري رهائیم داد، خود را بمسمار† دوختم و بسان شمع بر سر یک پا سوختم؛ اکنون تودهٔ خاکسترے بیش نیستم، دل کجا که هوس انگیزد، دماغ کوکه فقیر بهر تماشا برخیزد- ازین مشعلها که همراه تو اند، بوے فتیله می آید- تو که غزالے عجب است، که رم نمی کنی، اگر فهم درستی داری، بکنه این نکته برس که "الله بس باقی هوس"—

نوجوان کی وارفتگی بیوی سے بیزاري

الحاصل آن پسر بخانهٔ عروس در آمد و این فقیر لاؤ بالی از شهر بر آمد. در مدت یک و نیم روز به اکبر آباد رسید، و با دل جمع در خانهٔ خود وا کشید—

میر علی متقی کی تلاش میں نوجوان کی سر گردانی

(حکایت شوق) وقتی که آن جوان گل رخسار و آن سرو قد رو رفتار، آگاه شد، که درویش دل آگاه شد عروس را بخانه آورد و آنجا آب هم نخورد، یعنی همان دم اشک ریزان، افتان و خیزان، سر بصحرا نهاد و قدم در تلاش او کشاد- هر کرا در راه میدید احوال درویش می‌پرسید، گاهے این طرف، گاهے آن طرف می شتافت- پا سبزے‡ که از و

*(ن) "که رنجیست" نهین هے † یعنی محکم ‡ یعنی راهبر

نشان دهد، نیافت، ناچار آهے از جگر برکشید و گفت اے خضر راه چون من نابلدے رو نماے تو هر طرف سرگردانم، از طرفے بر آ، از خاک بر گرفته باشی، اگر بدین افتادگی دستگیری نمائی، گنجے یافته باشم، اگر در این خرابه به نظر درائی، جیبے که گل درو می انداختم، چاکست؛ سریکه بر بالش ناز داشتم، برو خاکست؛ رحمے که پائے رفتنم کوتاهی همی کند، لطفے که جز آوارگی کسے همراهی نمی کند، وقت است از لطف بے پایان دریاب، خورشیدي، آخر بر ذرۂ خود به تاب، چه واقع شد که آسودگی از من رو بتافت؛ چه پیش آمد که آوارگی مرا دریافت- (لمصنفه)

سخت در کار خویش حیرانم
چه بدل خورد من نمی دانم

چون گرد باد وحشت آماده ام، مگر از طاق دلت افتاده ام* هر چند از کم پاے خود در آزارم، اما هنوز سر توقع میخارم†؛ گر بدشتم، آوارۂ را غم، ور بکهسارم سنگداغم؛ رخسارم که بر گل تر‡ نوا خوانی کردي، از تاب آفتاب تفسیده، چشمم که بر غزال سیاهی زدی¶، قریب به سفیدي رسیده. تو آفتابی، و من سایۂ اُفتاده، تو سوار دولتی ⌑ و من پا پیاده؛ از هر غباري که بلند می شود، منتظر تو می باشم؛ چون بچشم نمی آئی، ناچار از ناله گلو میخراشم؛ تو تمام

---

* یعنے فراموش شده ام † یعنے امید دارم ‡ بمعنی کفایه کردن ¶ فخر کردن ⌑ یعنے امیر کلاں

اجزاي يعني کاملی، از حال غافلان چرا غافلی - ناله می کشید و راهے میرفت، گاهے می ایستاد و گاهے میرفت - که ناگاه پیرے از پس پشت رو نمود و زبان به لطف و نرمی کشود که "اے جوان کرا میجوئی و اینها چیست که می گوئی، علی متقی در اکبرآباد است، برو دست پا چه مشو*" - چون این مژده بگوش او رسید، دلے که در سینه قرار نمی گرفت، تسلي گردید - قدم به آرمیدگی در راه نهاد، لب به اداے شکر الهی کشاد —

نوجوان کا آگرہ پہنچکر باریاب ہونا

شب درمیان داخل شهر مذکور شد، نشان جویان، نام پرسان، رسید و بقدمبوس مستعد† گشت - اشک شادی برخسارهٔ او که رنگ مهتابی داشت، دوید، رنج نا کامی بحث حصول کامی که در خیالش نبود، انجامید - درویش جگر‡ ریش، نظرے برجهالش کرد که همان نظر پاک صاحب کمالش کرد؛ لطفے فرمود، که به تحریر نمی گنجد، دلدهی کرد، که به گفتن راست نمی آید - سرش در کنار کشید، و از لطف بے اندازه پرسید که "اے میر امان الله! بسیار در آب و آتش¶ بودي، یعنی گرم و سرد زمانه آزمودي، غم جدائی اقران نخواهی خورد، خانمان من خانمان تو، من و غلامان همه ازآن تو، خنکی که طرفه دریاے بجوئی خویش بسته، شادیکه چون سرو دامن

---

* یعنی مضطرب مشو † (ن) مستسعد ‡ (ن) دل

¶ (ن) آتش و آب

بالا زده برجسته باید که دل جمع کنی، و دروازه را بر روے خود کشی، چندے بخود فرو روی تا خدا را سوے خود کشی—

دنیا فانی اور جسم ناپائدار هے - اس پر ارشاد مرشد

(فائده) بشنو که وقت دلخواه است، و نکته ها در راه؛ جامهٔ که عبارت از جسم باشد، عاریتی است، لباس عاریت را پاک باید داشت و جان را که اشارت با تست، در بند این و آن نباید گزاشت ( لمصنفه )

پاس جان کن تن ندارد اعتبار
قالب خاکی مزارے بیش نیست

خود را مبین و در خود تامل کن، نظر بر خدا دار و توکل کن، نیازے بهمرسان که نماز دوام بکار نمی آید؛ گداخته شو که دل بیگداز کاری نمی کشاید- بخود سپردن* عیب است، کارها را بخدا سپار، و از خود زبون ترے را هم بدست کم بر مدار، غرور بد نمود است؛ زینهار زینهار از و رو بگردانی، مشق نیازے کن که بدل چسپیدنی بهمرسانی تا توانی علائق را بر گردن خود مبند، بعبث خود را زیر این بار مپسند، دل از نقش غیر به پرداز، تا خانه را رفت وروب نه کنی قابل مهمان نشود، با موافق ونا موافق بساز تا آدم اخلاق پیدا نه کند، انسان نشود- رفتگی† با همه کس کن که همین مذهب درویش است؛ چون غریبان بسر بر، که رفتنی در پیش است؛ عالم پرسگاهیست آنجا رسم دیر ماندن نیست؛ عالمیان

---

* مغرور شدن † بمعنی سلوک

ماتمیان اند برای تسلی ایشان دمے بایست؛ این دشت خوفناک است، این جا مار و مور* بعصا راه میرود، در فکر زادره باش که قافله ناگاه میرود - خواهی که صحیح بر آئی، ازین بیمار خانه آب حکیمانه بخور، طعام پرهیزانه —

فقر اور غنا کا فرق و امتیاز

(نکته) فقیر آنست احتیاج به چیزے که داشته باشد نداشته باشد، و غنی آنکه مهلکت عدم بغیر از† خود گذاشته باشد‡ فقر بها سی افتد "الله غنی و انتم الفقراء"- بدانکه درین چمن یک گل تر است اما به هزار رنگ جلوه گر است؛ یعنی یکے است دلدار و جلوه ها بسیار -

معشوق در حقیقت گر بنگری یکے است
هر کس به جلوهٔ دل خود شاد می کند

---

یکے را به بین و یکے را بدان
یکے را بجو و یکے را بخوان

---

دوئی کجا ست ز نیرنگ احولي بگذر
که یک نگاه میان دو چشم مشترکست

برو چیز بخور و بخواب، که از گرد راه رسیدهٔ، پا را بفراغت دراز کن که محنت بے حد کشیدهٔ - به غلامے اشارت کرد که بالش نرم زیر سرش بگذارد و خود را در هیچ وقت از خدمت او معاف ندارد —

---

* کنایه از جاے خطر ناک
† (ن) 'از' نہیں ہے
‡ (ن) 'باشد' نہیں ہے

نوجوان کی تکمیل ریاضت و شہرت، عروس نوکی دق میں وفات

حاصل که آن عزیز بفراغت دل می ماند و پدرم برادر عزیزش می خواند؛ صبح و شام بخدمت درویش آمدے، و کسب کمال کردے۔ یک لحظه از مراعات خاطر او غافل نمی بود، هر روز درے از مقامات درویشی برُخش می کشود۔ به اندک مدت فقیر کامل شد، کارش بجاے کشید که اگر چشمک زدی، عجائبات نمودے و اگر آستین افشاندے، کرامت ظاهر شدے۔ أقران او چون خبر یافتند، مشتاقانه از وطن شتافتند۔ همسرش برنج باریک* مبتلا گشت و بعد از چندے ازین عالم در گزشت—

القصه آوازهٔ درویشی این مرد بلند شد، خلق برو گرد آمدند؛ عزلت گزید و در ملاقات مردم مصلحت ندید۔ چون سالے برین بگذشت، پدرم گفته فرستاد که اکنون در فیض بروے عالمیان باید کشاد۔ شام که از حجرهٔ خود بر آمد، باندازیکه ملک تر آمد، درویش را سلام داد و در قدم افتاد، گفت اے سید عجب سکهٔ درست† مردي که سکه بزر کردی‡ هوس آدم را سگ روے یخ ⌶ می نماید، و نفس سر گُن⊙ سر شخ⚲، توسنگ قناعت بر شکم بستنی و تمنا بر تمنا شکستی۔ ع:

این کار از تو آید و مردان چنین کنند

---

* یعنی دق † یعنی وضع مضبوط ‡ کار خوب
سر انجام کردن ⌶ یعنی مضطرب ⊙ فتنه ⚲ سرکش

میر صاحب بعمر هفت سالگی اورنوجوان کی رفاقت و محبت

من دران آیام هفت ساله بودم' با خودم مانوس ساخت و در گریبانم انداخت' یعنی با مادر و پدرم نگذاشت و بفرزندی خویشم برداشت؛ لمحهٔ از خود جدایم نمی کرد' و بناز و نعم می پرورد- چنانچه روز شب با او می ماندم و قرآن شریف' به خدمت او می خواندم —

(نقل) روزے برائے سیر جمعه بازار رفته بود' نظرش بر پسر روغن فروشے اُفتاد' جوان چربے* بود—

نوجوان کامل کی نظر معرفت اثر کا اثر ایک لڑکے پر

دل از دست داد' پائے ثباتے که داشت از پیش رفت' یعنی تاب نیاورد و از خویش رفت - چوں روئے دل† ازوندید' دست بدل‡ بر گردید-هر چند به ضبط خود می پرداخت' اما دل بیتاب باونمی ساخت- دست بر دوش غلام داشتے تا قدم بر زمین گذاشتے - بدین سان راه می رفت' با خود می گفت' اے عزیز! کسے این چنیں بد می‌بازد که تو باختی؛ و خود را رسوائے کوچهٔ و بازار ساختي - یا آن عنان داری' یا این بےاختیاری! - حرکتے که تو کردي ' از طفلے نشود' راهے که تو رفتی' کورے نرود- دل همچوچیزے نبود که کسے تواضع طفل نه بازار کند' دل تفتهٔ کسے شدی

---

* دولتمند † یعنی التفات ‡ یعنی بے قرار

(ن) بر دل نهاده

